کے سر سے پاؤں تک نیلا سوت ناپ کر اس کا گنڈہ بنا دے اور اس
میں اکیس گرہ لگا دے اوپر ہر گرہ کے اکیس بار سورہ فاتحہ پڑھ کر تیار کرے
اور درمیان گنڈھ کے یہ تعویذ لکھ کر باندھے اور اسکی کمر میں باندھ دیوے اور
بعد بچہ پیدا ہونے کے اس تعویذ کو کھول کر بچہ کے گلے میں ڈال دے

| |
|---|
| قالوا انا تطیرنا بکم لئن لم تنتھوا لنرجمنکم ولیمسنکم منا عذاب الیم |
| قالوا طائرکم معکم ائن ذکرتم بل انتم مسرفون |

## کشایش رزق

جو کوئی شخص بعد کھانا کھانے کے اسم یا باسط ایک سو گیارہ ۱۱۱ بار پڑھا کرے
نہایت ثواب حاصل ہووے اور نہایت کشایش رزق کی ہووے کمال مجرب
اور آزمودہ ہے۔

## دشمن کی ہلاکت

سورۂ انا اعطینٰک الکوثر کی تاثیر یہ ہے کہ اگر کوئی دشمن کی خرابی چاہے
یعنی دشمن کا تباہ کرنا منظور ہو تو اس کو چاہیئے کہ جس وقت سخت گھٹا ٹوپ ہووے
انہیں دنوں میں اس سورۃ کو شروع کرے اور شروع اس طرح پر کرے کہ ہر
روز بعد نماز عشاء کے منھ اپنا بطرف خانہ دشمن کر کے ۲۰۶۰ دو ہزار ساٹھ مرتبہ
پڑھے اور اول و آخر اکیس اکیس بار درود شریف پڑھے اور اس عمل کو چالیس روز



تک پڑھے اور اگر ایک چلہ میں کام اس کا بخوبی حاصل نہ ہووے اور دوسرا
چلہ اور پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اس چلہ میں کام بخوبی حاصل ہووے گا اور
یہ بھی چاہیئے کہ ایسے وقت پڑھے کہ کچھ آواز شور و غل کی سنائی نہ دے اس
وقت شروع کرے اور وقت پڑھنے کے کسی سے کلام نہ کرے نہایت سریع
التاثیر اور آزمودہ ہے۔

## دردِ سر و دردِ دانت و درد کان

واسطے درد اور درد نیم سر کے اور درد کانوں اور درد دانتوں کے لکھے
اور اپنے پاس رکھے۔ شفا پاوے وہ یہ ہے اس میں شک نہ لاوے اور اگر
ان ناموں کو اپنے پاس رکھے چشم خلائق ممتاز ہووے۔ یملیخا۔ مکسلمینا
کشفوفط۔ تبیونس۔ کشا فطبونس اور قطبونس بوس وبکلھم
تطمیر وعلی فقصد السبیل نہاجائر

## خلل کا دورہ کرنا

اگر کسی کو کوئی خلل ہو دوسرے یا تیسرے یا چوتھے دن یا ہفتہ یا مہینہ
میں غلبہ کرتا ہو تو چاہیئے کہ اس تعویذ کو لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دے انشاء
اللہ تعالیٰ وہ خلل موقوف ہو جاوے گا۔ تعویذ یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ | | |
| یا محمدؐ | یا موسیٰ | یا عیسیٰ |
| یا داؤد علیہ السلام | | |

IMG_20140829_163219.jpg

## حُبّ

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ فلاں شخص خواہ مرد خواہ عورت میرا تابعدار اور فرمانبردار ہوجائے اسکو چاہیئے کہ اوّل عدد اپنے نام کے معہ اپنی والدہ کے اور بعد اُس کے عدد نام مطلوب کے معہ نام اُس کی والدہ کے نکالے اور بعد اُس کے ان دونوں عددوں کو آپس میں جمع کرے اور تعداد اُن کی معلوم کرے جب تعداد اُس کی معلوم ہوجائے تو موافق عدد کے اس آیہ کو پڑھے اور اوّل وآخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے اور ہرگز ناغہ نہ کرے اور چالیس روز تک اسی طرح مداومت کرے اور پڑھنے کے وقت کے وقت ہرگز کسی سے کلام نہ کرے اور وقت پڑھنے کے منہ اپنا بطرف خانہ مطلوب کے رکھے انشاءاللہ تعالیٰ درمیان چلہ کے کام اُس کا بخوبی حاصل ہووے گا۔ یقین درست رکھے۔ آیۃ یہ ہے۔

یُحِبُّوْنَھُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِلّٰہِ

## حضرت کو خواب میں دیکھے

اگر کوئی چاہیئے کہ رویت حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خواب میں میسر ہو تو اسکو چاہیئے کہ اوّل تو حقہ پینا چھوڑ دے اگر حقہ نہ پیتا ہو تو بہتر ہے اور ہر وقت پاک وصاف رہے اور جھوٹ بولنا ترک کرے اور اس طور پڑھے کہ ہر روز چالیس دن تک روزانہ تین ہزار ایک سو پچیس مرتبہ اس درود شریف کو پڑھے اور پڑھ کر اسی کے قریب سو جائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ درمیان چلہ کے یا آخر چلہ کے رویت حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خواب میں میسر ہو درود شریف یہ ہے۔ اللّٰھم صل علیٰ محمدٍ وعلیٰ اٰلِ محمدِ نِ النّبی الاُمی



## ہر حاجت

اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ۔ چاہیئے کہ اس آیت شریف کو بہتر ۷۲ مرتبہ بحضور دل پڑھے اور جس وقت پڑھنے سے فارغ ہووے دعائے حاجت دینی اور دنیوی درگاہ ایزد متعال سے طلب کرے اور جس وقت یہ آیت شریف شروع کرے اوّل دو رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں بعد فاتحہ کے سورہ اخلاص تین مرتبہ پڑھے اور ثواب اُس کا بارواح پاک حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بخشے اور بعد اس کے دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں بعد فاتحہ کے سورہ اخلاص بہتر مرتبہ پڑھے اور ثواب اُس کا بارواح پاک حضرت خواجہ اویس قرنی کو بخشے اور بعد فارغ ہونے نماز کے سات مرتبہ اُس دُعا کو پڑھے۔ لیکن ہر بار بسم اللہ ملا کر پڑھے وہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَاللّٰہُ یَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ یَّشَآءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ

## محبوب سرکش

اگر کسی کا محبوب سرکش ہووے اُس دعا کو اوپر اس چیز کے کہ خوشبو رکھتی ہووے ہزار بار پڑھے اور مطلوب کو سونگھا دے جس وقت کہ سونگھے عشق اس کے سے بے قرار اور دیوانہ ہووے اور اگر کھانے کی چیز پر پڑھ کر کھلا دے تو بہتر ہے دعا یہ ہے

یَا حَلِیْمُ ذَا الْاَنَاۃِ فَلَا یُعَادِلُہٗ شَیْءٌ مِّنْ خَلْقِہٖ

## بادشاہ اور امیر

جو کوئی ان ناموں کو اپنے پاس رکھے بادشاہ اور امیر وغیرہ تابعدار اس کے ہو ویں اور تمام

دو رست ہوویں شکل یہ ہے۔

یا مطیع لا بحق معاداہ سیماھم تعالیٰ مکتوب بعمامك لا یقدر احد من مخلوق اللہ ہ فعا فرایض نے خلق کثیر لرھو ااا ر ااااا ا

۲۲۱۱۱۹

## ہر حاجت

واسطے ہر مہم کے چار رکعت نفل ادا کرے حق سبحانہ تعالیٰ بہ برکت اس کے وہ مہم اس کے اوپر آسان کرے اوّل رکعت میں بعد فاتحہ اور قل ھو اللہ کے بار یا اللہ پڑھے اور دوسری رکعت میں فاتحہ و قل ہو اللہ کے ہزار اور تیسری رکعت میں بعد فاتحہ اور قل ہو اللہ کے بعد ہزار بار یا رحمٰن پڑھے رکعت میں بعد فاتحہ اور قل ہو اللہ کے ہزار بار یا رحیم پڑھے اور چوتھی رکعت میں بعد فاتحہ اور قل ہو اللہ کے ہزار بار یا قدوس پڑھے جب نماز سے فارغ ہووے تو ہزار بار اللہ یا اللہ بار درود شریف پڑھے اور بارواح پاک سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے بخشے جو مقاصد اور مطلب رکھتا ہو پورا ہووے

## سفر کا جانا

جو کوئی سفر کو جاوے ان ناموں کو اپنے پاس رکھے اگر تمام عالم میں وبا بھی ہووے محفوظ رہے۔ حکم خدائے تعالیٰ سے اور شر قطاع الطریق سے بے خوف ہووے اسمائے گرامی یہ ہیں۔

ںطوشاجباہ الموئنشیا فمنالحقامقدہا جافیوما

## ڈاڑھی میں شانہ کرنا

جو کوئی چاہے کہ شانہ کرے اوّل ابرو بعد اس کے موئے لب اور اس کے بعد ڈاڑھی کا شانہ



کرے اوّل بالائے آغاز جانب راست جانب چپ تک اور بعد اس کے جو جانب چپ سے جانب راست تک جو جانب راست شانہ کرے سورہ والضحیٰ پڑھے اور جانب چپ شانہ کرے سورہ الم نشرح پڑھے اور جو اد پر ٹھوڑی کے شانہ کرے سورہ انا انزلناہ پڑھے اور جو فرد اسی شانہ کو کرے سورہ اذا زلزلت الارض پڑھے اور زیج شانہ کے یہ تسبیح پڑھے۔

سُبحَانَ مَنْ زَیَّنَ الرِّجَالَ بِاللُّحیٰ وَالنِّسَاءَ بِالذَّوَائِبِ

## خلقت میں بزرگی و عزت

جو کوئی چاہے کہ خلقت میں بزرگی اور عزت بہت ہووے تو اس کو چاہیے کہ نماز پنجگانہ کے اسم یا عزیز ایک سو گیارہ بار پڑھے اور اوّل و آخر درود شریف پڑھے۔ ناغہ نہ کرے۔ مجرب ہے۔

## معوذتین

خواص سورۂ معوذتین واسطے دور ہونے حسد حاسدوں اور ساحروں اور دفع شر اور وسوسہ شیطان اور آدمیان اور دفع مکار و فریب غم زدوں اور بدخواہوں اور بد اندیشوں کے پڑھے اور پاس اپنے نگاہ رکھے اور دم کر لیوے حفظ الٰہی میں رہے اور اگر پاس اپنے رکھے بزرگی رکھے اور اگر رات کو پڑھے وقت خواب کے اپنے اوپر دم کر لیوے۔ خداوند عالم اس کے لیے ایک فرشتہ موکل کرے کہ صبح تک اس کے لیے نگاہ کرے اور حافظا حوال اس کا ہوا اور اس کے تیئں تمام آفتوں ارضی و سماوی سے محفوظ رکھے اور ایسا بھی ہووے کہ محبوب خدا خواب میں دیکھے اور جس کے پاس یہ صورتیں ہوویں کوئی سحر اور جادو اس کے اوپر

IMG_20140829_163230.jpg

کارگر نہ ہووے اور اگر سحر کیا ہووے باطل ہووے اور کوئی حاسد اور دشمن اس کے اوپر فتح نہ پاوے اور وہ شخص مغلوب کسی کا نہ ہووے اور وہ شر شیطان سے امن میں رہے اور آسیب دیو اور پری سے بے خوف ہووے اور بلیات ارضی و سماوی سے امن پاوے۔

## دشمن مقہور اور ہلاک ہوویں

اگر کوئی چاہے کہ زبان تمام دشمنوں اور بدخواہوں اور بداندیشوں اور غمازوں کی بستہ ہووے اور دشمن اس کے مقہور اور ہلاک ہوویں اس دعا کو اپنے پاس رکھے۔ کوئی دشمن اس کے اوپر فتح نہ پاوے اور تمام وقت امن خدائے تعالیٰ میں رہے دعائے معظم و مکرم یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَعْلَمُونَ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَنْطِقُونَ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُونَ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يُبْصِرُونَ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَسْمَعُونَ

## بے قراری دل

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ بے قراری دل کی بالکل موقوف ہو جائے اور دل اس کا آرام سے ہو جائے تو بعد ہر نماز کے سات بار سورۂ اخلاص یعنی قل ھو اللہ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ قرار آجاوے گا

## آئینہ دیکھنا

جو کوئی جس وقت کہ آئینہ کو دیکھے کہے اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَنِیْ فَاَحْسَنَ خَلْقِیْ وَصَوَّرَنِیْ اَللّٰھُمَّ فَکَمَا حَسَّنْتَ خَلْقِیْ فَاَحْسِنْ خُلُقِیْ ط۔



## فتوحات غیبی

حدیث شریف میں ہے حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ جو کوئی ماہ نو او پر اس نقش معظم کے نظر کرے فتوحات غیبی اس کو پہونچے اور با عیش گذران ہووے اور اس ماہ میں محتاج کسی کا نہ ہووے اور اکثر مردم اس کے محتاج ہوویں انشاء اللہ تعالیٰ مجرب اور آزمودہ ہے وہ نقش معظم مکرم یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| لا الہ الا اللہ<br>ادم صفی اللہ | لا الہ الا اللہ<br>موسیٰ کلیم اللہ | لا الہ الا اللہ<br>ابراھیم خلیل اللہ |
| لا الہ الا اللہ<br>نوح نبی اللہ | لا الہ الا اللہ<br>عیسیٰ روح اللہ | لا الہ الا اللہ<br>محمد رسول اللہ |

## وسوسہ شیطانی

جو کوئی شخص چاہے کہ قلب منور ہو جاوے اور دل میں وسوسہ شیطانی نہ آئیں تو چاہیے کہ اس آیت شریف بسم اللہ الرحمن الرحیم۔
ھو اللہ الذی لا الہ الا ھو عالم الغیب والشھادۃ
ھو الرحمن الرحیم ط۔ کو بعد نماز عشاء کے ایک سو گیارہ بار پڑھے اور اول و آخر درود شریف تین مرتبہ پڑھے دل اس کا روشن ہو جائے

## لڑکے پیدا ہونا

اگر کسی شخص کے لڑکیاں ہوں اور لڑکا نہ ہوتا ہو تو چاہیے کہ اس اسم کو عورت

IMG_20140829_163234.jpg

ے شکم پر انگلی سے لکھے انشاء اللہ تعالیٰ اس اسم کی برکت سے لڑکا پیدا ہووے لیکن اوّل سات بار بسم اللہ لکھے۔ اسم شریف یہ ہے۔

سبحان اللہ لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفواً احد
اَسْمَیْتُ اِسْمَہٗ مُحَمَّدًا وَّ اَحْمَدَ وَ مَحْمُوْدًا بِرَحْمَتِکَ یَا
اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْن

اگر وہ شخص خواندہ ہووے اور لکھنا جانے تو اس آیۃ شریف کا تعویذ لکھوا کر اس عورت کی کمر میں باندھ دیوے انشاء اللہ تعالیٰ فضل الٰہی ہووے۔

## سفر

جب سفر کو جائے تو بندہ بار قل ہو اللہ احد پڑھے اگر مسافر کو تشنگی سخت ہو تو وہ ایک سنگریزہ اٹھا کر تین مرتبہ انا اعطینٰک الکوثر پڑھے اور سنگ ریزہ کے اوپر دم کر کے منھ میں ڈال لے تشنگی دور ہو جاویگی۔

## دردِ زہ

واسطے دردزہ کے ران راست میں باندھے یا خالص یا مخلص یا خلاص اور بچہ پیدا ہونے کے کھول ڈالا جاوے

## ہر حاجت

دعائے کرم یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ اٰمَنْتُ بِاللہِ الْعَظِیْم تَوَکَّلْتُ عَلَی الْقَیُّوْم برحمتک یا ارحم الراحمین ط ترکیب اس دعا کی یہ ہے کہ مابین نماز مغرب اور عشاء کے اس دعا کو تین ۳۶۱ بار پڑھے اور اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے تین روز تک۔ مقصد حاصل ہووے۔



## حُب

(آزمودہ)

جو کوئی کسی پر مائل ہو اور چاہئیے کہ یہ مجھ پر فریفتہ ہو جائے کر اوّل ماہ میں روز سہ شنبہ یا روز یک شنبہ کو اس عمل کو شروع کرے اور اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے اور اس اسم شریف کو گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے اور ہرگز ناغہ نہ کرے اور ایسے وقت پڑھے کہ آواز شور و غل کی نہ آتی ہو اور جب تک اسکو پرہیز ضرور ہے یعنی سوائے شیریں چیز کے نمکین نہ کھاوے اور روغن نہ بووے اور نہایت پرہیز رکھے بلکہ نظر بد بھی نہ کرے اور اس اسم شریف کو اکیس روز تک پڑھے اور بعد نماز عشاء کے ورد کرے اور پڑھتے وقت کسی سے کلام نہ کرے وہ اسم شریف یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط۔ یا اخلاصُ بحقِ یا ودودُ۔

## نوع دیگر

چالیس عدد مرچ سیاہ لے اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لا الہ اللہ ایک مرچ سیاہ کے اوپر ایک مرتبہ پڑھے اور آگ پاس رکھے آگ کے اوپر ڈالتا جاوے اور جمعرات کے دن رات کے وقت پڑھے اور منہ اپنا کعبہ کی طرف کرے اور اس کا گھر اپنے منہ کے سامنے کرے انشاء اللہ تعالیٰ درمیان ایک ہفتہ کے آویگا۔

## دشمن کی بربادی

سورۃ تبت یدا کو اکتالیس بار پڑھے اور دم کرے یعنی دشمن کے گھر کی طرف کو پھونک دے دشمن ہلاک ہو جائے گا۔

IMG_20140829_163238.jpg

## دردِ پہلو

یہ تعویذ واسطے درد پہلو کے لکھ کر اور دھو کر پلاوے فوراً دفع ہووے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن |
| یا ملک | یا ملک | یا ملک |
| یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم |

## دردِ شکم

یہ تعویذ واسطے درد شکم کے لکھ کر اور دھو کر پلاوے دفع ہووے۔

| | | |
|---|---|---|
| یا محمد | یا مصطفٰے | یا مرتضٰی |
| یا حافظ | یا حافظ | یا حافظ |
| یا ناصر | یا ناصر | یا ناصر |
| یا محمد | یا محمد | یا محمد |

## بازار کا جانا

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی بازار میں جائے اور ان کلموں کو ایک بار پڑھے ثواب اس کا اس قدر حاصل ہووے کہ جو کچھ بازار میں نعمت اور دولت ہووے تمام خدا کے راستہ میں صدقہ دیا جاوے اور تمام کافروں کو مسلمان کیا ہو۔ اور ہزار بردہ آزاد کیے ہوں اور اگر ان کلموں کو گورستان میں



پڑھے تمام قبروں سے عذاب دفع ہووے اور قبریں پر نور ہوا اور جو کوئی ان کلموں کو اپنے پاس رکھے تمام گناہوں سے بے خوف ہو۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط شہدان لا الہ الا اللہ وحدہٗ لا شریک لہ لہ الملک و لہ الحمد وھو حی لا یموت ابداً ابداً ذو الجلال والاکرام بیدہ الخیر وھو علی کل شئ قدیر ط

## طالب و مطلوب

اسمائے مبارک حضرت اصحاب کہف کہ عمل کے واسطے کمال سریع التاثیر ہیں اور واسطے محبت کے لکھے تو نام طالب و مطلوب معہ ولدیت کے اگر مرد ہووے تو نام والد کا لکھے اور اگر عورت ہووے تو نام مادر کا لکھے اور اپنے بازو میں باندھے اسماء مذکور یہ ہیں۔

یملیخا۔ مکسلمینا۔ کشفوطط تبیونس۔ کشافطیونس اذر فتیونس۔ یوانس بوس وکلبھم۔ قطمیر وعلی اللہ قصد السبیل ومنھا جائر ولوشاء لہدٰکم۔ اجمعین۔

## ہر حاجت

اسناد تسبیح خواجہ محمدؒ علی ترمذی قدس سرہ العزیز نے کہا ہے کہ جو کوئی ان سات تسبیح کو سات بار پڑھے اور درگاہ خالق ذوالجلال سے حاجت اپنی طلب کرے اگر مستجاب نہ ہووے میرے اوپر لعنت کرے اور اگر اسی طرح پر اپنے پاس رکھے اپنے مطلب کو پہونچے تسبیح یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ حَسْبِیَ الرَّبُّ مِنَ الْمَرْبُوْبِیْنَ حَسْبِیَ الْخَالِقُ مِنَ الْمَخْلُوْقِیْنَ۔ حَسْبِیَ اللہُ رَبُّ الْعَالَمِیْنَ۔ حَسْبِیَ

IMG_20140829_163244.jpg

اللہ لا الٰہ الا ھو علیہ توکلت وھو رب العرش العظیم

## سانپ و بچھو

سانپ یا بچھو کو اگر انسان دیکھے اور انسان یہ چاہے کہ اسی جگہ وہ قائم رہے اور وہاں سے نہ جانے پائے تو یہ آیۃ انھم یکیدون کیدا واکید کیدا اور پڑھ کر پھونک دے سانپ یا بچھو اسی جگہ قائم رہے گا وہاں سے حرکت نہ کرے گا۔ اگر اس کا اس جگہ سے چلانا منظور ہو تو آیتہ مذکور کو اضافہ کرے یعنی کل آیتہ اس ترکیب سے تین مرتبہ پڑھے انھم یکیدون کیدا واکید کیدا فمھل الکافرین امھلھم رویدا۔

سانپ یا بچھو فوراً چلنے لگے گا۔ اگر کسی مکان میں جن و پری و بھوت خبیث و مسان وغیرہ کا ڈر ہو تو اس آیۃ کو تین مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں پر پھونکے اور تین مرتبہ دستک دے دے اثرات مذکورہ بالکل اس مکان سے دور ہو جاویں گے انھم یکیدون کیدا واکید کیدا اگر بچھو کا جھاڑنا منظور ہو تو تین تین مرتبہ رومال پر آیۃ مذکور پڑھ کر رومال کو اینٹھا جاوے اور اس کے بل اتارے جائیں اور بچھو کے کاٹے ہوئے سے معلوم کیا جائے کہ اب بچھو کا اثر کہاں تک ہے جیسے جیسے بچھو اترتا جائے اسی کو پڑھا جاوے بچھو بالکل اتر جاوے گا۔ لیکن رومال پر تین مرتبہ پڑھے اور پھونکے اور اس کے بل چڑھے ہوئے اتار دے۔

## حمل کا قائم ہونا

اگر کوئی عورت بانجھ ہو اور وہ چاہے کہ حمل رہ جائے تو اسکی یہ ترکیب ہے:



کہ عورت سات روزے رکھے اور اس عورت کو روزانہ سات مرتبہ آیۃ العارض پانی پر پڑھ کر شام کو دیدی جایا کرے اور وہ عورت روزانہ اس پانی سے روزہ افطار کرے اور ہر مہینہ کے اوّل ہفتہ میں روزے رکھنے چاہئیں یعنی چاند دیکھ کر سات روزے برابر رکھے جائیں فوراً عورت حاملہ ہو جائے گی۔

## عورت کا خون بند ہونا

اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور درمیان میں اکیس مرتبہ سورہ مزمل شریف پڑھے اور پانی پر پھونک دے اگر پانی بہتے ہوئے دریا کا ہو تو نہایت اکسیر ہے ورنہ چاہ پختہ کا ہو اور پڑھا ہوا پانی بوتل میں رکھ لینا چاہئے اور یہ سورہ بعد نماز عشاء کے پانی پر پڑھنا چاہئے۔ اگر انسان یہ چاہے کہ بوتل کا پانی عرصہ تک قائم رہے تو اس کی ترکیب یہ ہے کہ جس قدر پانی بوتل سے نکالا جاوے اسی قدر تازہ پانی بوتل میں ڈالتا رہے جب تک خون بند نہ ہو روزانہ پانی کا استعمال رہے خدا کی ذات سے امید ہے کہ تین روز میں ہی خون بند ہو جاوے گا۔

## جسمانی اور حاملہ عورت کے پیٹ کا درد

گیارہ گیارہ مرتبہ اوّل و آخر درود شریف پڑھے اور درمیان میں تین مرتبہ سورہ مزمل شریف پڑھے اور پانی پر دم کریں اور وہ پانی مریض کو دے دیا جاوے تاکہ وہ اس پانی کو روزانہ صبح و شام پیا کرے کل درد جسم کا جاتا رہے گا۔ اور اگر حاملہ عورت کے پیٹ میں درد ہو تو پانی مذکور پڑھ کر دے دیا جاوے جو کچھ ہاتھ و پاؤں وغیرہ میں اینٹھن بھی وہ بھی جاتی رہے گی۔

IMG_20140829_163249.jpg

# عورت کے دودھ نہ ہونا

بطریق جسمانی ورد مذکور عمل کرے لیکن عورت کے سینہ پر پڑھا ہوا پانی ضرور لگوا دینا چاہیئے۔ باقی پانی جب تک دودھ اصلی حالت پر نہ آجائے۔ صبح و شام عورت پانی مذکور استعمال کرتی رہے اور روزانہ سینہ کو پڑھے ہوئے پانی سے دھوتی رہے۔

# مریض بے ہوش

مریض بے ہوش کے لیے یہ عمل کرے کہ اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے اور درمیان میں تین مرتبہ سورہ مزمل پانی پر پڑھے اور وہ پانی مریض کے منہ پر چھڑکے مریض ہوش میں آجائے گا۔ اور بعد کو مریض کی چھنگلی انگلی پکڑ کر سورہ مزمل پڑھ پڑھ کر انگلی مذکور پر پھونکتا رہے جس وقت مریض ہوش میں آجائے پڑھنا بند کر دے اور آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر چھوڑ دے۔

# عورت کا دودھ بند کرنا

سات کنوؤں کا ایک گھڑا پانی لیا جائے اور اس پانی میں بیری کے پتے ڈال کر اور اس پانی پر سورہ قریش اکتالیس مرتبہ پڑھے اور اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس پانی پر پھونک دے اور وہ عورت اس پانی سے غسل کرے لیکن غسل کی جگہ ایک گڈھا ایسا کھودا جائے کہ جس میں غسل کا پانی آجائے اور وہ عورت اس گڈھے کو اسی مٹی سے بند کر دے یہ عمل تین روز برابر کیا جاوے۔ یعنی روزانہ مذکور بالا کل باتیں تین روز تک کی جائیں دودھ



بند ہو جاوے گا۔

# گم شدہ چیز کا پتہ لگانا

| | | |
|---|---|---|
| جبرائیل / بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم<br>قل ھو اللہ احد اللہ الصمد لم یلد ولم یولد ولم یکن<br>لہ کفوا احد | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم / میکائیل |
| اسرافیل / بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم / عزرائیل |

مذکورہ بالا بدخوابی کے موقوف کرنے کے واسطے ہے اگر کوئی حال معلوم کرنا ہو تو اس نقش کو لوبان کی دھونی دے کر سرہانے تکیہ کے نیچے اس نقش کو رکھ دے اور جس شخص کا حال معلوم کرنا ہو اس شخص کا نام تعویذ میں معہ ولدیت و قومیت و سکونت کے تحریر کر دے اگر کوئی شخص گم شدہ چیز کا پتہ لگانا چاہیئے تو جو موکل اس نقش کے تابع ہیں وہ کل پتہ خواب میں آکر بتا دیں گے اور جس شے کا پتہ معلوم نہ ہو۔ یعنی یہ بات کہ جس مریض کا یہ نہ معلوم ہوتا ہو کہ کس چیز کا اثر ہے جادو کا یا آسیب کا یا خبیث کا جن کا یا مسان کا تو نقش مذکور بالا کی ترکیب سے کل حال خواب میں معلوم ہو جاوے گا۔ یہ نقش واسطے گم شدہ چیز و پتہ لگانے اثرات و خرابی کے مجرب المجرب ہے۔ اور اگر یہ پتہ معلوم کرنا ہو کہ چیز گم شدہ کہاں پر ہے اور کس کے پاس ہے تو اس چیز گم شدہ کا پتہ نقش میں لکھ کر رات کو خواب میں دیکھا جاوے گا تو پتہ معلوم ہو جائے گا۔

---

IMG_20140829_163254.jpg

# محبت کا عطر

گیارہ بار سورہ مزمل شریف معہ درود شریف پھول یا عطر پر دم کر کے مطلوب کو سونگھائیں۔ فریفتہ ہو جائے گا۔

# محبت کی شیرینی

اس آیت کو ایک سو ایک بار اتوار کے دن شیرینی پر پڑھ کر دم کریں اور مطلوب کو کھلائیں بے قرار ہو گا آیتہ مبارک یہ ہے

فسبحان الذی بیدہ ملکوت کل شیئ والیہ ترجعون و لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

# محبت کا وظیفہ بذریعہ تصور

جمعرات کے دن نماز صبح اور نماز شام کے بعد الحلیم ایک سو ایک مرتبہ اول و آخر درود شریف پڑھے اور دل میں محبوب کا تصور اس طرح جمائے کہ گویا سامنے کھڑا ہے اور آنکھیں بند رکھے جب وظیفہ ختم ہو تو محبوب کی خیالی تصویر پر دم کرے ایک ہفتہ اسی طرح کرنے سے مطلوب ضرور حاضر ہو گا۔

# محبت کا تیر بہدف عمل

تین تیلی لکڑیاں جن میں ایک انجیر کی دوسری میٹھے انار کی اور تیسری شہتوت کی ہو باہم باندھ کر تپائی بنائیں اور مٹی کے ایک کورے چراغ میں سرسوں کا تیل اور مطلوب کے پہنے ہوئے کپڑے کی بتی ڈال کر اس تپائی پر رکھ کر روشن کریں اور ایسی



جگہ بیٹھیں جہاں بروقت تلاوت کے کتے کی آواز نہ آوے۔ چراغ کا منہ مطلوب کے گھر کی طرف رکھیں اس کے بعد ایک سوئی اور اکتالیس اہم سیاہ مرچ لے کر چراغ کے پاس بیٹھ جائیں اور پہلے ایک مرچ سوئی کے ساتھ چھید کر اس پر ایک بار سورہ مزمل شریف پڑھ کر اسکو چراغ کی لو پر جلا دیں اور دل میں مطلوب کا تصور باندھے رکھیں۔ اسی طرح اکتالیس مرچوں پر باری باری سورہ مزمل شریف پڑھ کر سب کو جلا دیں یہی عمل تین روز کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ پہلے روز ورنہ تیسرے روز مطلوب بے قرار ہو کر حاضر ہو گا۔

# رفع عداوت کیلئے

اگر کسی گروہ میں لڑائی جھگڑا یا مقدمہ بازی ہو اور چاہیں کہ صلح ہو جائے تو اس ایتہ شریف کو لکھ کر اس گروہ کی طرف دم کریں اگر دم نہ کر سکیں تو کاغذ پر لکھ کر اور اس کو پانی میں دھو کر سب کو پلا دیں اگر پلانا ناممکن ہو تو ہر شخص کے کنوئیں میں جس میں سے وہ پانی پیتے ہوں یہ پانی ڈال دیں آیت یہ ہے۔

وجاء من اقصی المدینۃ رجل یسعی قال یا قوم اتبعوا المرسلین اتبعوا من لا یسئلکم اجرا وھم مھتدون۔

# حصول دولت کیلئے

یا اللہ یا رحمن یا رحیم ان ہر سہ اسماء کو جن کی تعریف لکھنے سے قلم قاصر ہے ہر روز بلا ناغہ تین ہزار ایک سو پچیس مرتبہ عصر اور مغرب کے درمیان آسمان کے سایہ میں برہنہ سر ہو کر پڑھا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ امیر و کبیر ہو جائیں گے اور جس مطلب کے لئے پڑھیں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چالیس روز میں ضرور حاصل ہو گا۔

IMG_20140829_163258.jpg

## ادائے قرض کے لیئے

ہر روز چالیس بار سورہ مزمل شریف اوّل وآخر درود شریف بہ نیت ادائے قرض چالیس روز تک متواتر پڑھتے رہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ غیب سے ادائے قرض کی صورت پیدا ہو جائے گی۔

## تسخیر حکام و کامیابی مقدمات کیلئے

اوّل وآخر درود شریف کے ساتھ سورہ مزمل کا پہلا رکوع اکیس بار اور دوسرا رکوع گیارہ بار پڑھ کر پانی پر دم کریں اور اس میں سے قدرے اپنے منہ پر اور سر پر لگا کر اور پانی کو پی کر حاکم کے روبرو جائیں انشاء اللہ مہربان ہوگا۔

## دیگر

اگر کوئی شخص یہ آیت مبارک سات مرتبہ اپنے منہ پر دم کرکے حاکم کے سامنے جائے تو ضرور فتح مند واپس آئے گا۔ آیت شریف یہ ہے۔

سَلَامٌ قَوْلًا مِّن رَّبٍّ رَّحِيمٍ ط وَامْتَازُوا الْيَوْمَ أَيُّهَا الْمُجْرِمُونَ

## کامیابی مقدمات کے لیئے

اگر کوئی شخص کسی مصیبت یا مقدمہ میں مبتلا ہو تو بعد ظہر تین آدمی یا سات آدمی یا سات آدمی بارہ بارہ ہزار مرتبہ یہ عمل پڑھیں اور تین روز متواتر پڑھتے رہیں اور بعد ختم شیرینی تقسیم کریں پڑھنے والوں کو بھی کچھ دیں اور جتنی خیرات ہو سکے دریغ نہ کریں انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی عمل مقدس یہ ہے۔

وافوض امری الی اللہ ان اللہ بصیر بالعباد



## واپسی مفرور کے لیئے

سورہ یٰسین کو من المکرمین تک سات بار پڑھ کر قفل پر دم کریں آخر میں مفرور کا نام قفل کو بند کرکے دریا میں ڈال دیں مفرور سرگرداں ہو کر واپس آئے گا۔

## بیوی کی رضامندی کے لیئے

اگر کوئی شخص بھاگ جاتا ہو یا کوئی بیوی اپنے شوہر سے خوش نہ رہتی ہو تو یہ آیت روٹی پر لکھ کر کھلائیں۔

یا ایھا الذین امنوا اصبروا صابروا ورابطوا آخر تک

## قیام حمل کے لیئے

عروج ماہ میں نوچندی جمعرات کو اوّل وآخر درود شریف پڑھ کر ایک سو گیارہ مرتبہ الحمد شریف معہ بسم اللہ و آمین کے پڑھ کر پانی پر دم کریں اور تھوڑا تھوڑا پانی دونوں میاں بیوی پی لیں اسی طرح سات جمعراتیں عمل کریں انشاء اللہ تعالیٰ حمل رہے گا۔

## حفاظت حمل کیلئے

اگر کسی عورت کا حمل گر پڑتا ہو تو یہ آیۃ لکھ کر باندھ دیں انشاء اللہ تعالیٰ قائم رہے گا آیۃ شریف یہ ہے۔

یا حفیظ یا مالک یا مالک الملک ذوالجلال والاکرام فاللہ خیر حافظا وھو ارحم الراحمین۔

IMG_20140829_163302.jpg

## دیگر

جب حمل دو مہینہ کا ہو جائے تو عورت کو زمین پر چت لٹا کر اس کا شوہر گیارہ مرتبہ یا متبلع پڑھ کر اپنی انگلی سے سینہ سے موئے سیاہ تک حصار کر دے حمل ساقط نہیں ہوگا۔

## آیۃ الکرسی کا عمل

بیماروں کے لیئے مقدمات کے لیئے اور ہر قسم کی مرادوں کے لیئے عشاء کے بعد اکتالیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھنی چاہیئے وھو العلی العظیم تک پڑھی جائے گی اور جب آیۃ الکرسی پڑھی جائے تو الحی القیوم کو تین دفعہ اور ولا یؤدہ کو تین دفعہ کہا جائے گا۔ جس وقت یہ عمل پڑھا جائے اس جگہ روشنی نہ ہونی چاہیئے اور یہ بھی مناسب ہے کہ تنہا اور تخلیہ میں یہ عمل پڑھا جائے۔ اور آدمیوں کا غل شور وہاں نہ ہو یہ عمل سات راتیں یا گیارہ راتیں یا اکیس راتیں یا اکتالیس راتیں پڑھنے کا ہے۔ لیکن عمل شروع کرنے سے پہلے نیت کر لینی چاہیئے کہ کتنی رات پڑھنے کا ارادہ ہے اور کسی قسم کا پرہیز کھانے کا نہیں ہے۔ ہر عمر کی عورت مرد پڑھ سکتے ہیں۔

## قرضہ ادا ہونے کا عمل

جو لوگ مقروض ہوں ان کو سب سے مقدم اپنا خرچ گھٹا کر بچت کا روپیہ دارین کو ادا کریں اور قرضہ ادا ہونے کے لیئے یہ عمل بھی پڑھا کریں۔ خدا نے چاہا ادائیگی قرض کے لیئے آسان صورتیں پیدا ہو جائیں گی۔ عمل یہ ہے رات کو روشنی بجھا کے اندھیرے میں یا باسط یا فتاح ایک سو ستره بار پڑھ لیا کریں



یہ دونوں اسم ملا کر پڑھے جائیں اور پڑھتے وقت مٹی کے برتن میں پانی بھر کر پاس رکھ لیا جاوے اور اس میں اپنے بائیں ہاتھ کو ڈبوئے ہوئے رکھنا چاہیے جب تک عمل کی تعداد پوری ہو بایاں ہاتھ پانی کے اندر ڈوبا رہے یہ عمل اکیس دن یا اکتالیس دن پڑھنا چاہیئے۔ خدا نے چاہا کوئی صورت قرضہ ادا ہونے کی پیدا ہوگی۔

## اطمینان و سکون

کسی مرد و عورت کو دل کے اطمینان کی ضرورت ہو تو ایک سو ستر مرتبہ اس آیت کو پڑھے خدا نے چاہا فوراً سکون اور اطمینان پیدا ہو جائے گا وہ آیۃ یہ ہے وَلَسَوْفَ یُعْطِیْکَ رَبُّکَ فَتَرْضٰی یہ عمل تیر بہدف ہے انسان کا دل کیسا ہی مغموم و پریشان ہو اطمینان ہو جائے گا۔ اسکی پڑھنے کے وقت آنکھیں بند ہوں اور تصور یہ کیا جائے کہ میں خدا کا بندہ پروردگار کے سامنے حاضر ہوں اور پروردگار کی آواز آ رہی ہے کہ اے میرے بندہ پریشان نہ ہو میں تجھے اس فکر سے جلد نجات دوں گا اور غیب سے چیزیں عطا ہونگی کہ تیری سب مشکلیں آسان ہو جائینگی۔ یہ عمل جس مراد کے لئے پڑھا جائے اس سے فائدہ حاصل ہوگا اس عمل کے لیئے کوئی شرط نہیں نہ دن کی قید ہے نہ رات کی پابندی نہ کسی زمانہ کی۔ جو لوگ دعا اور عمل کے قائل نہیں ہیں ذرا اس عمل کو آزما کر دیکھیں اس کو معمولی نہ سمجھنا چاہیئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے زمانہ سے آج تک اس کی تاثیر ہزاروں آدمیوں نے دیکھی ہے اور خود رسول خدا کو بھی اس سے تسکین ہوئی ہے

## فضل کی دعا

اس دعا کی تاثیر عجیب و غریب ہے اور دین و دنیا کے ہر کام کے لیئے

IMG_20140829_163308.jpg

نماز کے بعد ایک سو ستر بار وظیفہ پڑھنا چاہیے
سَہِّل یَا اِلٰھِی کُلَّ صَعْبٍ بِفَضْلِكَ وَبِحُرْمَةِ سَیِّدِہٖ ابرار
اس کا ترجمہ یوں ہے کہ یا اللہ آسان کر ہر مشکل کو اپنے فضل سے اور ابرار کی عزت کے صدقہ میں یعنی عورت مرد اس دعا کے ترجمہ کو دل میں جما کر خدا اور رسول کی کے سامنے دونوں ہاتھ اٹھا کر عاجزی سے رو رو کر یہ دعا پڑھے اس کا اثر بہت جلدی ہوگا اور جو مراد اسکی ہوگی خدا اس کو پورا کرے گا۔ اگر کسی ایسی جگہ دعا پڑھی جائے جہاں کوئی موجود نہ ہو تو دل کی مضبوطی بڑھ جائے گی اور دعا میں زیادہ اثر ہوگا۔ اور مراد اللہ تعالیٰ کی درگاہ سے مل جائے گی۔

## دفع امراض وسواس

تقویت قلب، دفع وسواس شیطانیہ کے لئے ہر روز پانچسو بار لاحول ولاقوۃ الا باللہ پڑھا جائے اور بعد سو مرتبہ پڑھنے کے ایک بار پورا لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم پڑھا جائے

## دفع امراض

دفع امراض کے لئے سورہ فاتحہ اکتالیس بار بنیت شفا پڑھ لینا کافی ہے اور یہ نقش نہایت مجرب ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| یا حفیظ | یا حفیظ | یا حفیظ |
| یا حفیظ | یا حفیظ | یا حفیظ |
| | | |



## ترقی معاش

بعد نماز عشاء کے آیۃ مبارک اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَاءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ ط پانچ سو مرتبہ پڑھا کرے اور مداومت کرتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ جلد فکر معاش سے نجات پاوے

## صحتِ جسمانی

قل ہو اللہ احد اور قل اعوذ برب الناس اور قل اعوذ برب الفلق پڑھ کر اور دونوں ہاتھوں پر دم کرے اور تمام جسم پر پھیرے۔ صحت جسمانی کے لیئے یہ بہترین عمل ہے۔

## طریق استخارہ

داہنی کروٹ لے کر سورہ والشمس سات مرتبہ اور سورہ واللیل سات مرتبہ اور سورہ قل ہو اللہ احد سات مرتبہ اور دوسری روایت میں قل ہو اللہ کے عوض میں سورہ والتین سات مرتبہ پڑھے پھر یوں کہے خداوندا مجھکو ایسا دکھلا اور میرے اس حال میں کشادگی اور نکاسی کر دے اور وہ چیز دکھلا جس سے اپنی دعا کے قبول ہو جانے کو دریافت کروں

## دافع رنج و مصیبت

تین مرتبہ اَللّٰہُ رَبِّیْ لَا شَرِیْکَ بِہٖ شَیْئًا

## دافع بخار

یہ دعا پڑھ کر پھونکنے سے فوراً بخار اتر جاتا ہے۔ اللھم ارحم جلد الرقیق

مِنْ شدۃ اللحیق یا ام ملام فکنت امنت باللہ العظیم فلا تصدعی الراس ولا تنتی انھمر ولا تاکل اللحم ولا تشربی الدم وتحول عنی الی امن اتخذ مع اللہ انھا اخر

## برائے حفظ چیچک

جب چیچک کی بیماری ظاہر ہو تو نیلا تاگہ لے اور اس پر سورہ رحمٰن پڑھے جب کہ فبای الاءِ ربکما تکذبان پر پہونچے تو ایک گرہ دے یعنی جہاں پر فبای الاءِ ربکما تکذبان آئے اسی جگہ ایک ایک گرہ دیتا چلا جائے پھر اس تاگے کو بچہ کی گردن میں باندھ دے چیچک کی بیماری کو آرام آجاوے گا۔

## تپ و لرزہ

لرزہ کے واسطے جو شخص تین دن برگ پیپل پر آیہ کریمہ قُلْنَا یَا نَارُ کُونِی بَرْدًا وَّ سَلٰمًا عَلٰی اِبْرٰھِیْمَ کو لکھے اور برگ کو مریض دیکھے اگر خدانخواستہ بخار آجائے تو برگ مذکور کو میں ڈالے مریض شفا پائے گا۔

## دافع بدہضمی

تین بار یہ دعا پڑھنی چاہیئے۔ الیلۃ الیلہ عبدی یاکرشی ورضی اللہ تعالیٰ عن سیدی ابوعبداللہ القریشی۔ جس شخص کو بدہضمی کا عارضہ ہو یہ دعا تین بار پیٹ پر دم کرے اور ہاتھ سینہ اور پیٹ پر پھیرے

## دافع بخاروں

دو ٹھیکریاں کورے برتن کی لے کر ان پر لکھے اوریتا اللہ شافی اللہ شافی



اور اس کو پڑھ کر ٹھیکریوں پر دم کرے (انشاء شفا کل بلا دفع) پھر بازوں پر ان ٹھیکریوں کو باندھ دی تین روز تک صبح کو داہنے بازو کی بائیں پر اور بائیں بازو کو داہنے بازو پر اسی طرح تین روز تک بدلتا رہے بخار فرار ہو گا۔

## کھانا ضرر نہ کرے

جب کھانا سامنے آئے تو ایک مرتبہ اس دعا کو اس کھانے پر دم کرے وہ کھانا ہرگز ضرر نہ کرے گا دعائے مکرم یہ ہے۔

بسم اللہ لا یضر مع اسمہ داء اللھم اجعل فیہ رحمۃ وشفاءً

## پانی ضرر نہ کرے

رات کو جب پانی پیا جاوے اور خوف ہو کہ ضرر کرے گا تو یہ دعا پڑھے پانی ضرر نہ کرے گا۔

ایھا الماء ان ماء بیت المقدس یقرئک السلام

## کشایش رزق

نماز فجر کے بعد چار چالیس مرتبہ یا وَھَّاب معہ اوّل وآخر تین تین بار درود شریف کے پڑھے اور بعد تعداد مذکورہ کے دونوں ہاتھ درگاہ حق میں دراز کرے اور سات مرتبہ جملہ مندرجہ ذیل کے ساتھ دعا کرے۔

یَا وَھَّابُ ذُوالطَّوْلِ الْکَرِیْمُ۔

در رزق من کشادہ گرداں

IMG_20140829_163329.jpg

# ادائے قرض

واسطے ادائے قرض کے ہر فرض نماز کے بعد تین تین مرتبہ اول و آخر درود شریف اور گیارہ گیارہ مرتبہ دعائے مرقومہ ذیل پڑھتا رہے اللہ تعالیٰ غیب سے سامان سب کرو شیا پیدا کرے گا دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ یَا فَارِجَ الْھَمِّ وَ یَا کَاشِفَ الْغَمِّ مُجِیْبُ دَعْوَۃِ الْمُضْطَرِّیْنَ رَحْمٰنَ الدُّنْیَا وَ رَحِیْمَ الْاٰخِرَۃِ اَسْئَلُکَ اَنْ تَرْحَمْنِیْ بِرَحْمَۃٍ مِّنْ عِنْدِکَ تُغْنِیْ بِھَا عَنْ رَّحْمَۃِ مَنْ سِوَاکَ۔

# گم شدہ چیز کا مل جانا

برائے گم شدہ چیز مل جانے کے ایکسوانیس مرتبہ یا حفیظ کہے اور آیتہ مندرجہ ذیل ایک سو انیس ۱۱۹ مرتبہ ہے وہ چیز فوراً مل جائے گی اگرچہ باہر تک چلی جائے اور یہ حفاظت اور امن و امان خدائے تعالیٰ میں رہے وہ آیت یہ ہے۔ یٰبُنَیَّ اِنَّھَا اِنْ تَکُ مِثْقَالَ حَبَّۃٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَکُنْ فِیْ صَخْرَۃٍ اَوْ فِی السَّمٰوٰتِ اَوْ فِی الْاَرْضِ یَاْتِ بِھَا اللّٰہُ۔

# فتحیابی مقدمہ

مفید مطلب نقش یا عزیز چاندی کی انگوٹھی کے نگینے کو اس نقش سے شرف قمر کی ساعت میں کندہ کرائے اور مقدمہ میں جائے فتحیاب ہو جائے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ز | ی | ز | ع |
| ع | ز | ی | ز |
| ز | ع | ز | ی |
| ی | ز | ع | ز |



# برائے حب

ایک مرتبہ ایک حلوے کے ٹکڑے پر لفظ یا بدوح لکھ کر کھلا دے جس کو کھلا دے اس کا محب اور فریفتہ ہو بشرطیکہ عامل تہجد گذار ہو۔

# برائے حب

اگر بدوح چھری پر لکھ کر کوئی چیز اس سے کاٹ کر کسی کو کھلا دے وہ شخص اس کھلانے والے کا محب صادق ہو جائے۔

# واسطے دفع چوری

واسطے دفع چوری کے یہ نام لکھ کر کلام مجید کے درمیان میں رکھے چور کے پیٹ میں بشدت درد ہو گا جب تک مال صاحب مال نہ پہنچے گا اس کا درد نہ جائے گا۔ نام یہ ہیں۔

یا مشخیشا یا شمخیشا اھیا شراھیا بیخیشا

# اسناد بسم اللہ

بارہ ہزار مرتبہ عروج ماہ میں دو رکعت نماز اول پڑھیں اول و آخر درود شریف شامل کر کے بسم اللہ ایک جلسہ میں پڑھیں بے شک مقصد بر آئے گا۔

# ہر سوال کا جواب خواب میں نظر آئیگا

کسی مقصد کا حال معلوم کرنے کے لئے استخارہ کیا جاتا ہے اور استخارے بہت سے ہیں۔ مگر یہ استخارہ ایسا ہے کہ اگر چالیس دن میں اسکی زکوٰۃ دے دی جائے

تو زکواۃ کے بعد سوتے وقت صرف سات بار پڑھ لینے سے خواب میں ہر سوال کا جواب نظر آتا ہے ترکیب یہ ہے۔ قُمْ بِاذْنِ اللہ چالیس روز تک بعد نمازِ عشاء تاریکی میں پانسو مرتبہ پڑھ لیا کریں چالیس روز پڑھ لینے سے زکواۃ پوری ہو جائے گی۔ بشرطیکہ ایک رات کا پڑھنا بھی ناغہ نہ ہو۔ دل میں تصور جما کر سات دفعہ قم باذن اللہ پڑھ کر سو جاؤ اور پڑھنے کے بعد کسی سے بات نہ کرو۔ خدا نے چاہا تو خواب میں اس کا جواب کسی نہ کسی طریقہ سے مل جائے گا

## حکمی عمل

تہجد میں چار رکعت پڑھنے کے بعد تین یا سات مرتبہ درود شریف پڑھ کر آیہ کریمہ لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین۔ اکتالیس مرتبہ معنی پر خیال کر کے یعنی توجہ خاص سے پڑھے ہر چہار رکعت میں اسی طرح سے پڑھے جب پوری رکعت ختم ہو جائیں تو اپنے نام کے حرف بحساب ابجد نکال کر جتنے عدد جمع ہوں حاصل جمع کے شمار کے مطابق سَلَامٌ قَوْلًا مِّن رَّبٍّ رَّحِیمٍ پڑھیں اس کے بعد تین یا سات بار درود شریف پڑھ کر اپنے مطلب کی دعا کریں۔

فوائد:۔ تجربہ ہے کہ انسان کی جملہ ضروریات و خواہشات و تمنائیں و آرزوئیں سخت سے سخت مشکلات حل ہونے کی بظاہر کوئی صورت نہ رہی ہو۔ رزق، معاش، افلاس مقدمہ، شادی، نکاح، شیطانی و جناتی پاک الفت، تجارت، ملازمت غرضیکہ تمام جائز امورات میں بحمد اللہ کامیاب ہو۔ یہ عمل تیر بہدف ثابت ہو چکا ہے۔ ہر موقع پر اس سے کام لیا جاتا ہے۔ دنیا کے جملہ امورات کی تکمیل کے علاوہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے دینی مراتب و عاقبت میں درجات کی بلندی کی بھی توقع ہے۔

---



## اولاد کا عمل

سورہ مریم کی اٹھانویں آیتوں میں سے اولیاء اللہ نے ایک آیت کو حصول اولاد کا عمل قرار دیا اور اس کو خاص طریقوں سے پڑھا اور اللہ کے کلام کی برکت سے انہوں نے خود بھی فائدہ اٹھایا اور دوسرے بھی لاکھوں آدمیوں کو فائدہ پہنچایا وہ عمل یہ ہے کہ سات روز تک روزہ رکھا جائے یعنی سات روزے رکھے جائیں اور بیچ میں کوئی دن ناغہ نہ ہو اور رات کے وقت یہ عمل گیارہ سو دفعہ پڑھا جائے عمل پڑھنے کے وقت روشنی نہ ہو اور شور و غل بھی نہ ہو اور یہ عمل بھی آہستہ پڑھا جائے چھ دن کے بعد جب آخری دن یعنی ساتواں دن شروع ہو تو اس دن اور اس رات چپ کا روزہ بھی رکھنا چاہیے یعنی سحری کے وقت سے لے کر افطار کے وقت تک کھانے پینے کا بھی روزہ ہو اور چپ کا بھی روزہ ہو۔ روزہ رکھنے والا کسی سے بات چیت نہ کرے البتہ ہاتھ کے اشارے سے بات کرنے کی اجازت ہے افطار کرنے کے بعد یعنی کھانے پینے کے بعد بھی کسی سے بات نہ کرے اور وہ ساری رات خاموشی میں گذار دے گویا سحری کے وقت سے لے کر پورا دن اور اس کے بعد کی پوری رات روزہ رکھنے والے کو خاموش رہنا چاہیے اور جب صبح صادق ہو جائے تو صبح کی اذان سننے کے بعد بات چیت شروع کر دے بس یہ سات روز کا عمل ہے اس میں کسی خاص دن کی پابندی یا کسی خاص تاریخ کی قید نہیں ہے اور یہ صرف سات روز ہوتا ہے اور بعض لوگ تین دن بھی کرتے ہیں اور تیسرے دن چپ کا بھی روزہ رکھتے ہیں جن لوگوں کے اولاد نہ ہو یا اولاد زندہ نہ رہتی ہو ان کو یہ عمل ضرور کرنا چاہیے۔ خاوند کے لیے یہ عمل ضروری ہے اور بیوی بھی اس عمل کو کرے تو اچھا ہے۔ لیکن ایک ہی ہفتہ میں دونوں میاں بیوی کا عمل کرنا مناسب نہیں ہے۔ پہلے ہفتہ میں میاں عمل کرے اور دوسرے ہفتہ میں بیوی کرے عمل

IMG_20140829_163338.jpg

عبارت یہ ہے۔

فَهَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا يَّرِثُنِيْ وَيَرِثُ مِنْ اٰلِ يَعْقُوْبَ۔ فرزند عطا فرما جو میرا بھی وارث ہو اور نسل یعقوب کا بھی وارث ہو عمل پڑھنے کے وقت دعا کے ترجمہ کو ذہن میں رکھنا چاہیئے۔ تاکہ دل پوری طرح اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہو جائے اور مراد کا تصور بھی اچھی طرح دل میں ہونا چاہیئے کیونکہ بغیر تصور جائے اس عمل کی تاثیر نہیں ہوگی۔

## مقدمہ کی کامیابی کا عمل

مقدمات میں کامیابی تو ثبوت کے کاغذات اور عمدہ وکیل کی محنت اور توجہ سے ہوتی ہے۔ مگر دل کے اطمینان اور دل کی قوت کے لیئے دعا اور عمل بھی اہل مقدمہ کو کامیاب کر دیتے ہیں جن لوگوں کے دل میں غیب کا ایمان نہیں ہوتا یا کمزور ہوتا ہے وہ دعا اور عمل کی تاثیر سے انکار کرتے ہیں ورنہ دعا اور عمل کا اثر ایک یقینی چیز ہے مثلاً قرآن مجید کی یہ آیت ذیل میں لکھی جاتی ہے اگر اہل مقدمہ پڑھ کر مقدمہ کی پیروی کے لیئے جائیں تو لازمی طور پر ان کا دل مضبوط ہو جائے گا اور وہ مقدمہ کے ثبوت کے اظہار میں کسی سے دب کر بات نہیں کریں گے۔ کیونکہ بعض لوگوں میں یہ کمزوری ہوتی ہے کہ وہ دل کی سچی بات کو دباؤ اور خوف کی وجہ سے ظاہر نہیں کریں گے کیونکہ بعض لوگوں میں یہ کمزوری ہوتی ہے کہ وہ دل کی سچی بات کو دباؤ اور خوف کی وجہ سے ظاہر نہیں کر سکتے اور بولنا چاہتے ہیں تو ان سے بولا نہیں جاتا۔ یہ دعا جو مقدمہ کی کامیابی کے لیئے بہت مفید ہے۔ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا یقیناً مشکل کے ساتھ ہی آسانی ہے عدالت کو جانے سے پہلے سترہ ۱۷ بار پڑھ کر اپنے دل پر دم کر لیا جائے تو خدا نے چاہا تو فوراً اثر ظاہر ہوگا میں اس کی ہر شخص کو اجازت دیتا ہوں، جو خدا کو ایک مانتا ہو اور قرآن کو خدا کی سچی کتاب تسلیم کرتا



ہو اور اس آیۃ کی تاثیر کا یقین بھی ہو۔ دیوانی فوجداری ہر قسم کے چھوٹے بڑے مقدمات میں پھنسے ہوں یہ عمل مفید ہوگا اس کے پڑھنے سے فتحیابی ہو جائے گی وضو کر کے یہ آیۃ پڑھنا چاہیئے اور کسی قسم کا پرہیز نہیں۔

## سخت مہم در پیش ہو

حضرت نظام الدین اولیاء رحمتہ اللہ علیہ بیان فرماتے ہیں کہ میں بابا فرید کی خدمت میں حاضر تھا۔ گفتگو دعاؤں کے متعلق ہو رہی تھی آپ نے ارشاد فرمایا کہ حضرت جعفر صادق کو رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پہونچا ہے کہ جس شخص کو کوئی ایسی مہم درپیش ہو جسکی اصلاح اس کی طاقت سے باہر ہو اس کو لازم ہے کہ صبح کی نماز پڑھ کر سو مرتبہ یہ دعا پڑھے لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا فَرْدُ یَا وِتْرُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ غم دور ہوگا۔ اور مہم انشاء اللہ تعالیٰ انجام کو پہونچے گی۔

## تنگی معاش

جس شخص کو معاش کی تنگی ہو اس کو لازم ہے کہ اکثر اوقات یہ دعا پڑھتا رہے بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ یا ذالعزۃ والملک والقدرۃ والبقا یا ذا الجلال والجود الفضل والعطاء یا ودود ذالعرش یا فعال لما یرید۔

## فرزند صالح پیدا ہو

جو شخص چاہے کہ فرزند صالح عطا ہو اس کو چاہیئے کہ اس آیۃ کو ہمیشہ پڑھتا رہے نہایت مجرب ہے۔ رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَاءِ۔

IMG_20140829_163346.jpg

# جادُو اور آسیب دُور کرنے کے مجرب عملیات

عام طور پر بعض افراد جادو اور آسیب کا شکار ہو جاتے ہیں ان کی اس حالت کی وجہ سے جہاں وہ خُود تکلیف میں مبتلا ہوتے ہیں وہاں پر اُن کے لواحقین بھی پریشان ہوئے بغیر نہیں رہتے مریض کے علاج کے لیے طرح طرح کی تدابیر اختیار کی جاتی ہیں اور کوشش کی جاتی ہے کہ کسی طرح مریض ٹھیک حالت میں آ جائے کئی طرح کے عمل کیے جاتے ہیں اگر عامل ماہر ہو تو پھر مطلوبہ مقصد میں کامیابی حاصل ہو جاتی ہے ورنہ پریشانی اور تکلیف کے سوا کچھ ہاتھ نہیں آتا مریض کی حالت کے شکار افراد کو تندرست کرنے کے لیے اس بات میں چند مجرب عملیات کا بیان تجربات کی روشنی میں کیا گیا ہے اُمید ہے کہ عامل حضرات بجا طور پر اس سے استفادہ حاصل کرتے ہوئے خلق خدا کو فائدہ پہنچائیں گے مندرجہ ذیل عملیات جادو و آسیب کے اثرات کو دُور کرنے کے لیے انتہائی آزمودہ ہیں۔

۱ اگر کسی پر جادُو کا وار چل گیا ہو تو مندرجہ ذیل نقش لکھ کر اس کا فتیلہ بنائے اور چراغ میں ڈال کر جلائے جادو اور سحر کا اثر زائل ہونا شروع ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ااا | اا | ا |
| اااااا | ااا | اااا | اااا |
| ااااا۹ | اااا | ۹ اااااا | ااا |

۲ اگر کسی پر جن یا پری عاشق ہو گئی ہو تو اُسے دور کرنے کے لیے مندرجہ ذیل نقش لکھ کر چنبیلی کے تیل یا کڑوے تیل کو چراغ میں ڈال کر نقش کا فتیلہ بنا کر جلائے جن و پری کا اثر زائل ہو جائے۔ نقش یہ ہے۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| لم | سہ | ہر | ہز |
| ۴ | ۱۳ | ۴ | ۷ |
| ۲ | ۳ | ۵ | ۳،۱ |
| ر | ۵ | ۹۷ | ۲ |

۳ جن اتارنے کے لیے مندرجہ ذیل نقش لکھ کر اس کا فتیلہ بنائے اور اس طرح جلائے کہ اس کا دھواں مریض کی ناک میں جائے۔ نقش یہ ہے۔



۴ اگر کسی پر آسیب کا اثر ہو گیا ہو تو عامل کو چاہیے کہ وہ اول مٹھائی پر نذر اشرف جہانگیری دے کر پھر مندرجہ ذیل نقش لکھ کر اس کا فتیلہ بنائے اور نئے چراغ میں ڈال کر روشن کرے جس طرح فتیلہ جلے گا حکم باری تعالیٰ آسیب بھی جل کر راکھ ہو جائے گا اور آسیب کا اثر ختم ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۰ |
| ۱۰۰ | ۹۰ | ۸۰ | ۷۰ | ۶۰ |

بحق اھیا اشراھیا علیقا

ھا ھا ھا ھا

علیقا

بحق ملیقا ملیقا طلیقا انت العلوما فی قلوبھم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۴۳۸ | ۶۴۵۱ | ۶۴۴۵۴ | ۶۴۴۱ |
| ۶۴۵۳ | ۶۴۴۲ | ۶۴۴۷ | ۶۴۵۲ |
| ۶۴۴۳ | ۶۴۵۶ | ۶۴۴۹ | ۶۴۴۶ |
| ۰ | ۰ | ۰ | ۰ |
| ۶۴۵۰ | ۶۴۴۵ | ۶۴۴۴ | ۶۴۵۵ |

چڑیل حری مری مسان مسان بھوت ہر کہ باشد سوختہ گردد

[illegible]

۵ اگر کوئی آسیب زدہ ہو تو عامل کو چاہیے کہ وہ آسیب کے اثر سے مریض کو چھٹکارہ دلانے کی خاطر مندرجہ ذیل نقش لکھے اور مریض کے بائیں طرف دانتوں کے نیچے رکھوائے آسیب سر پر حاضر ہو اور گفتگو کرے اور اگر آسیب حاضر نہ ہو تو مریض کے دائیں طرف دانتوں کے نیچے رکھوائے آسیب حاضر ہو اور بات چیت کرے۔ چنانچہ عامل کو چاہیے کہ وہ اس سے گفتگو کر کے اس سے قسم اور وعدہ لے کر اسے دفع کرے اور اگر آسیب کو جلانا مقصود ہو تو جلدی سے ایک فتیلہ ذیل میں دیا ہوا لکھ کر جلائے تو آسیب جلنا شروع ہو جائے اور جل جائے مریض کو آسیب سے اسی وقت نجات حاصل ہو اور اثر آسیب کا جاتا رہے گا۔ نقش یہ ہے۔






آسیب کو جلانے کے لیے فتیلہ مندرجہ ذیل ہے۔




آسیب کو دفع کرنے کی غرض سے عامل کو چاہیے کہ وہ مندرجہ ذیل نقش مع عبارت کے لکھ کر اس نقش کا فتیلہ بنائے اس کے بعد دو سو پچاس گرام سیاہ ماش لے کر اس پر سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے اور مٹی کی ایک ہنڈیا میں ڈال کر ساتھ ہی فتیلہ بھی ڈال دے اسے آسیب زدہ کے بدن سے چھوا دے اور ہنڈیا کو آگ پر رکھے ہنڈیا میں خون ظاہر ہوگا تین دن آگ پر رکھنے کے بعد ہنڈیا کو زمین میں دفن کر دے۔ نقش یہ ہے۔

نقش اگلے صفحہ پر دیکھیے۔

---

IMG_20140829_163359.jpg







| | | | |
|---|---|---|---|
| | فلاں بن فلاں | ١٦ | صرے |
| ١٦٦ ٢٥ | ٧ | ١٧٦ ٢٥ | ١٧٣ ٢٥ |
| ١٧٧ ٢٥ | ١٧٢ ٢٥ | ١٦٧ ٢٥ | ١٧٨ ٢٥ |
| ١٧١ ٢٥ / ٢٧٩ ٢٥ | ١٧٤ ٢٥ / ١٦٥ ٢٥ | ١٨٠ ٢٥ / ١١٧ ٢٥ | ١٦٨ ٢٥ / ١٧٥ ٢٥ |
| ٢٧ و | ع عـ | حب ٢٨ | ب |




٧۔ اگر کسی کو آسیب نے بہت زیادہ تنگ کیا ہو جس کی وجہ سے مریض سخت تکلیف میں ہو اور بہت پریشان ہو تو عامل کو چاہیے کہ وہ مندرجہ ذیل تین نقش جمعرات کے دن لکھ کر ایک مریض کے گلے میں ڈالے دوسرا پانی میں گھول کر پانی پلائے اور تیسرا نقش فتیلہ بنا کر نئے چراغ میں ڈال کر جلائے آسیب کا خاتمہ ہو اور اثر آسیب کا جاتا رہے اس کے بعد عامل تمام حاضرین



مہیا کرے یعنی خوشبو کا اہتمام کرکے پاکیزہ جگہ پر حسبِ توفیق مٹھائی پیلر نیاز دلائے اور بچوں کو مٹھائی تقسیم کرے مریض کی صحت یابی کے بعد بزرگوں کی نیاز دلانا ضروری ہے مریض بھی غسل کرکے پاکیزہ جگہ پر عامل کے پاس بیٹھے۔ یہ نقش انتہائی مجرب ہیں۔ مریض کے گلے میں ڈالنے کیلئے نقش یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٥٤٧٤٢ | ٣٥٤٦٥٧ | ٣٥٤٧٥٢ | ٣٥٤٧٤٥ |
| ٣٥٤٧٥٣ | ٣٥٤٧٤٨ | ٣٥٤٧٥٣ | ٣٥٤٧٥٥ |
| ٣٥٤٧٤٧ | ٣٥٤٧٥٠ | ٣٥٤٧٥٨ | ٣٥٤٧٤٣ |
| ٣٥٤٧٥٧ | ٣٥٤٧٤٥ | ٣٥٤٧٤٩ | ٣٥٤٧٥١ |

آسیب زدہ کو پلانے کے لیے نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٥٣١٧ | ١٥٣٣٠ | ١٥٣٢٧ | ١٥٣٢٤ |
| ١٥٣٢٨ | ١٥٣٢٣ | ١٥٣١٨ | ١٥٣٢٩ |
| ١٥٣٢٢ | ١٥٣٢٥ | ١٥٣٢٢ | ١٥٣١٩ |
| ١٥٣٣١ | ١٥٣٢٠ | ١٥٣٢١ | ١٥٣٢٦ |

فتیلہ بنا کر چراغ میں جلانے کے لیے نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٨٥٣٦ | ١٨٥٥٠ | ١٨٥٣٧ | ١٨٥٤٤ |
| ١٨٥٤٨ | ١٨٥٤٣ | ١٨٥٣٧ | ١٨٥٣٩ |
| ١٨٥٣٢ | ١٨٥٤٥ | ١٨٥٥٤ | ١٨٥٣٥ |
| ١٨٥٥١ | ١٨٥٣٩ | ١٨٥٤١ | ١٨٥٣٦ |

۸ ہر قسم کے آسیب کو دفع کرنے کے لیے مندرجہ ذیل نقش لکھ کر چراغ میں کڑوا تیل ڈالے اور نقش کا فتیلہ بنا کر جلائے اور آسیب زدہ کا چہرہ فتیلہ کی طرف کرے تاکہ مریض کی ناک میں دھواں جائے جیسے جیسے دھواں مریض کی ناک میں جائے مریض کو صحت ہو اور اُس کے سر سے آسیب کا سایہ جاتا رہے نقش یہ ہے۔

| ابلیس لعین | | لعین: | نمرود | لعین شداد | لعین | لاون | لعین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | فرعون | بخت | لعین | نصر لعین | عاد لعین | نمرود لعین | شداد لعین |
| ہامان | لعین | نملیقا | ملیقا | انت کلیم | مانی قلوبہم | خلق | شیاطین |
| کلہم اجمعین | شیاطین لعین | احضرو | احضرو | ا | حضرو | فہو | |
| | دیو | وپری | | . | | | |
| جن خاک | کردم | پری | دیو | بہوت | سختم | خاکستر | |

۹ مندرجہ ذیل عمل بھی آسیب کو دفع کرنے کے لیے انتہائی مجرب و آزمودہ ہے عمل کرنے کے لیے پاکیزہ جگہ پر حاضرات کا اہتمام کرے یعنی ایک ایسے بچے کو معمول کرے جس کی عمر زیادہ سے زیادہ بارہ سال کی ہو اور بچہ شریف اور نیک ہو اُس بچے کو غسل کرا کر پاک وصاف کپڑے پہنا کر اور خوشبو لگا کر عامل اپنے پاس بٹھائے پھر حسب توفیق مٹھائی یا شیرینی منگوا کر اُس پر حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام اور حضور غوث پاک رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی نیاز دلوائے لڑکے کو ایک پاک وصاف کپڑے پر بٹھائے اور اگر آسیب زدہ میں اس قدر طاقت ہو کہ وہ غسل کر سکے تو غسل کرے اور پاک وصاف کپڑے پہن کر مریض لڑکے کے ساتھ بیٹھے اب عامل ذیل میں دیا ہوا نقش لکھ کر اس کا فتیلہ بنائے اور ایک نئے چراغ میں کڑوا تیل ڈال کر فتیلہ روشن کرے عامل اس وقت لڑکے کو ہدایت کرے کہ وہ اپنی نظر فتیلہ کی طرف ہی رکھے اس دوران عامل مریض اور بچے کے چاروں طرف حصار کھینچ دے اور حصار کرتے وقت



مندرجہ ذیل عزیمت ستر مرتبہ پڑھے۔

عزمت علیکم و اقسمت علیکم ملکان سلطان الجن و الانس احضر و احضروا احضروا من جانب المشارق والمغارب والجنوب والشمال بحق سلیمان بن داؤد علیہما السلام بحق سلیمان بن داؤد علیہما السلام بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام

اس کے ساتھ ہی ماش کے دانوں پر بھی پڑھتے ہوئے دم کرے اور چاروں اطراف میں بکھیرے اور ماش کے دانے بچے کو بھی مارے اور پھر درود پاک بکثرت پڑھتا جائے اسی دوران جبکہ بچے نے اپنی نگاہیں فتیلہ کی طرف گاڑھ رکھی ہوں گی تو اُسے چراغ میں جھاڑو دینے والا اور فرش صاف کرنے والا اور ماشکی وغیرہ غرضیکہ سبھی خدمت گار اپنا اپنا کام کرتے ہوئے دکھائی دیں گے۔ چنانچہ عامل کو چاہیے کہ وہ اس وقت یا فتاح یا فتاح کہنا شروع کرے حتیٰ کہ جب بادشاہ حاضر ہو اور اپنا نام ونشان دکھائے تو اُس کو سلام کہلوائے اور یوں کہے کہ یہ فقیر فلاں بزرگ کا مرید سلام کہتا ہے اس وقت بچے سے اپنا مقصد یوں بیان کرتے ہوئے کہے کہ فلاں شخص کو کیا تکلیف ہے اور اُس کے آرام میں کون خلل اندازی کرتا ہے بچے سے کہلوے کہ سواروں کو بھیج کر اُس کو پکڑ کر حاضر کیا جائے لڑکے کی زبان سے تین چار مرتبہ تکرار کے ساتھ اس بات کو دہرایا جائے کہ زنجیر اور بیڑیاں پہنا کر قید کر کے حاضر کیا جائے۔ پس بادشاہ حکم دے گا اور موکلین آسیب کو فوری طور پر گرفتار کر کے حاضر کر دیں گے۔ اب عامل چاہے تو آسیب سے قول وقرار لے کر اُسے رہا کرا دے اور چاہے تو جنات کے بادشاہ سے کہلوا کر مجرم کو قتل کرائے یا پھر خاکستر کرا دے حاضرات میں جس نقش کا فتیلہ بنا کر جلایا جائے وہ یہ ہے۔

IMG_20140829_163409.jpg



یا طیور
یا بوسا یا فرعون
یا نمرود یا شاد

یا ابلیس یا کیکنانوس
بحق علیقا لیقا خلیقا
مغلوتا انت تعلوما

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١ | ٢٩٧ | ٢٩٤ | ٨ |
| ٢٩ع | ٧ | ٢ | ٢٩٦ |
| ٦ | ٢٩٢ | ٢٩٩ | ٣ |
| ٢٩٨ | عہ | ع | ٢٩٣ |

السا عتہ الوحا العجل العجل العجل العجل

اصیادث آنچہ در وجود فلاں بن
فلاں باشد حاضر نمایند و بسوزانند
وخاکستر آں کنند

١٠ اگر چھوٹے بچوں کو جن و پری تنگ کرتے ہوں اور کبھی کبھی آسیب زدگی کی حالت میں بچے کو سخت تکلیف محسوس ہوتی ہو جس کی وجہ سے گھر والے بھی پریشان ہوں تو جن و پری کا اثر دور کرنے کے لیے مندرجہ ذیل نقش لکھ کر مریض یعنی آسیب زدہ کے گلے میں ڈالے اللہ تعالٰے کے حکم سے شفا



ہو گی اور آسیب کا سایہ دور ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

| | | |
|---|---|---|
| ٢ | ٩ | عہ |
| ٧ | ع | ٣ |
| ٦ | ١ | ٨ |

سراس احست

١١ یہ عمل آسیب کو دور کرنے کے لیے انتہائی مجرب و آزمودہ ہے۔ عامل کو چاہیے کہ وہ پہلے حسب توفیق سیٹھی چینٹر ہر گیارہویں شریف کا ختم دلوائے اور خوشبویات سے فضا کو معطر کرے اس کے بعد مندرجہ ذیل نقش لکھ کر اس کا فتیلہ بنائے اب آسیب زدہ کو دکھن کی طرف لٹا کر فتیلہ روئی میں لپیٹ کر سر سے پاؤں تک چالیس مرتبہ اُتارے اور نئے چراغ میں کڑوا تیل ڈال کر فتیلہ جلائے پھر مریض اور چراغ کے گرد آیۃ الکرسی اور چاروں قل شریف پڑھ کر حصار کھینچے جہاں پر حصار ختم ہو اور جس چھری پر پڑھ کر حصار کھینچ رہا ہو اُس چھری کو حصار ختم ہونے والی جگہ پر گاڑھ دے اب عامل مریض کو ہدائیت کرے کہ وہ چراغ کے بائیں طرف کو دیکھے آسیب زدہ کو دو تین دوسرے آدمیوں کے ساتھ حصار میں بیٹھائے تاکہ آسیب زدہ چراغ پر دست اندازی نہ کر سکے اللہ تعالٰے کے حکم سے اس کامیاب عمل کی بدولت ہر طرح کی سخت سے سخت بلا جل کر خاک ہو جائے اور مریض پر پھر کبھی آسیب کا اثر نہ ہو۔ نقش یہ ہے۔

IMG_20140829_163413.jpg

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۴ | ۱ | ۸ |
| ۴ | ۵ | ۱۰ | ۱۵ |
| ۶ | ۳ | ۱۶ | ۹ |
| ۱۲ | ۱۲ | ۷ | ۲ |



۱۲ جس مکان میں آسیب کا دخل ہو لیکن ہر وقت خوف میں مبتلا رہتے ہوں مکان میں گاہے بگاہے ڈھیلے اور پتھر آتے ہوں تو مندرجہ ذیل نقش باوضو ہو کر لکھے اور چار نقش الگ الگ رکھ کر مکان کی چاروں دیواروں پر چسپاں کرے اللہ تعالٰے کے حکم سے اس مکان میں پھر کبھی پتھر و ڈھیلے نہیں آئیں گے اور آسیب کا اثر دُور ہو جائے گا۔

۱۰۱ ۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۴۳۱۲۳ | ۴۳۱۳۱ | ۴۳۱۲۰ | ۴۳۱۳۳ | ۴۳۱۱۸ |
| ۴۳۱۳۸ | ۴۳۱۲۹ | ۴۳۱۱۹ | ۴۳۱۲۵ | ۴۳۱۳۲ |
| ۴۳۱۴۰ | ۴۳۱۲۶ | ۴۳۱۳۲ | ۴۳۱۳۳ | ۴۳۱۳۰ |
| ۴۳۱۲۹ | ۴۳۱۳۵ | ۴۳۲۲۱ | ۴۳۱۲۱ | ۴۳۱۲۷ |
| ۴۳۱۳۲ | ۴۳۱۲۲ | ۴۳۱۲۲ | ۴۳۱۳۰ | ۴۳۱۳۶ |

۳۱۹ ۷۸۶



۱۲ اگر کوئی چاہے کہ وہ آسیب کے اثر سے محفوظ رہے آسیب اُسے کوئی نقصان نہ پہنچا سکے یا پھر جس پر آسیب کا اثر ہو تو مندرجہ ذیل تعویذ لکھ کر پاس رکھے اللہ تعالٰے کے فضل وکرم سے آسیب اُسے کوئی نقصان نہ پہنچا سکے اور وہ آسیب کے شر سے مکمل طور پر محفوظ رہے اگر چھوٹے بچوں کی گردن میں ڈال دے تو وہ بھی خبیث بلاؤں سے محفوظ رہیں اور آسیب اُن پر اثر نہ کرے۔ تعویذ یہ ہے۔

۹۹۹ ط ۱۸۸۱۵

ح ۱۱۱ و امرھ مـر لا اط ط دار یا حافظ ۱۱

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْآنَ عَلٰی جَبَلٍ لَّرَاَیْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْیَةِ اللّٰهِ وَ تِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ یَتَفَكَّرُوْنَ۔ اَللّٰهُمَّ اشْفِعْ من له لصاحبه بحق و ننزل مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّ رَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ وَلَا یَزِیْدُ الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا خَسَارًا کھلا کھلا کھلا ارحم ارحم ترحم ترحم عقد تم عقد تم فقبس فرقبس العجل العجل۔

۱۴ مندرجہ ذیل نقش کا فیتلہ بنا کر جیسا کہ پہلے حاضرات و بخورات طریقہ بتایا گیا ہے اس کے مطابق عامل کو چاہیے کہ وہ آسیب زدہ کے سامنے لائے اللہ تعالٰے کے فضل وکرم سے آسیب جل کر راکھ ہو جائے گا۔

نقش اگلے صفحہ پر دیکھیے۔

IMG_20140829_163420.jpg




| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ١١ | عـ ١ | ١ |
| ١٣ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ١٦ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ۵ | ٤ | ٢۵ |

سوختیو
بحرمت علیقا ملیقا طلیقا
قلیان بادشاہ آنچہ در وجود

ناردن آسیب باشد سوختنگرود

١۵ آسیب کو جلاکر خاکستر کرنے کے لیے مندرجہ ذیل نقش کا فتیلہ بنا کر اول پاکیزہ جگہ پر حسب توفیق مٹھائی منگوا کر نیاز دلوائے پھر پہلے سے بتائے گئے طریقے کے مطابق آسیب زدہ کو بٹھا کر اس کے سامنے نئے چراغ میں سرسوں کا



تیل ڈال کر فتیلہ جلائے ساتھ درود پاک بھی پڑھے انشاء اللہ تعالٰے آسیب فتیلہ میں آکر جل جائے گا اس کا بخور عنبر یا لوبان ہے اور چالیسویں دن مرکلین کی نیاز دلا کر عمل تمام کرے اس عمل کی زکوٰۃ یہ ہے ایک چلہ گوشت اور مچھلی انڈے وغیرہ سے پرہیز رکھ کر ہر روز گیارہ سو مرتبہ وقت معین پر درود پاک پڑھے۔



شداد و فرعون

ہامان ابلیس

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٤ | ١۵ع | ع ١ | ١ |
| ٩ | ٧ | ٦ | ١٢ |
| ع | ١١ | ١۵ | ٨ |
| ١٦ | ٢٠ | ٣ | ١٣ |




باشد الساعہ الساعہ

١٦ اگر کسی پر آسیب کا اثر ہو گیا ہو آسیب اسے بہت تنگ کرتا ہو تو عامل کو چاہیے

کر دہ ذیل میں دیا ہوا فتیلہ لکھے اور نیلے رنگ کی رسی میں ہو کر گیارہ ریشے بٹی گئی ہو اس میں۔ پہلے پھر ایک نئی کا گھڑا لے کر اس کو اندھا کرے کی پشت کے اوپر تازہ پھول رکھے اس کے بعد مٹی کے چراغ میں سرسوں کا تیل کر فتیلہ ڈالے اور روشن کرے آسیب زدہ کو چراغ کے قریب بٹھائے اور اسے ہدایت کرے کہ وہ اپنی نگاہیں چراغ کی طرف رکھے آسیب زدہ کے گرد حصار کھینچے جب فتیلہ جلائے گا تو آسیب فوراً حاضر ہو جائے گا تو اس سے قول و قرار کر کے رہا کر دے اگر چاہے تو اسے جلا کر خاکستر کر دے فتیلہ جلتا رہے گا تو آسیب جل کر راکھ ہو جائے گا۔ جب عامل اپنے مقصد میں کامیاب ہو جائے تو اور مریض صحت یاب ہو جائے تو چاہیے کہ حاضرات کا اہتمام کرے یعنی حسب توفیق مٹھائی منگوا کر مریض کو غسل دلا کر پاک صاف جگہ پر بٹھائے اور بزرگوں کی نذر دے اس کے بعد مٹھائی یا شیرینی بچوں میں تقسیم کرے یا جس کسی کو بھی دے مریض کی صحت یابی کے بعد بزرگوں کی نیاز دلوانا ضروری ہے۔ یہ انتہائی مجرب اور آزمودہ عمل ہے اللہ تعالیٰ پر کامل بھروسہ کرتے ہوئے پاک صاف ہو کر عامل اس عمل کو کرے آسیب زدہ مکمل طور پر صحت یاب ہو جائے اور اثر آسیب کا جاتا رہے۔ نقش یہ ہے۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| فرعون لعین | ابلیس لعین و مردود | ہامان لعین | ہوا |
| ہوا ابلیس | فرعون ہامان | | عنت ہوا |
| لعین مردود فرعون | ہوا ہامان | | حرل ابلیس لعین |
| ہوا | فرعون | ابلیس کا دون | ہامان لعین |
| ہوا | ابلیس لعین | ہامان | فرعون |
| ابلیس لعین | فرعون | ہوا | ابلیس لعین |
| فرعون | لعین ہامان | ہوا | ابلیس لعین |
| ہوا | ابلیس لعین | فرعون لعین | ہامان لعین |

IMG_20140829_163430.jpg

